کرتے تھے یا اللہ تعالیٰ ہم سب کو اُنکی عادت پر قایم رکھ

*حدثنا عبدة بن عبد الله الخزاعي ثنا
حدیث کہی ہمسے عبدہ ابن عبداللہ خزاعی نے کہا حدیث کہی ہمسے
معاوية بن هشام عن سفين عن محارب
معاویہ ابن ہشام نے سفیان سے اُسنے محارب
بن دثار عن جابر بن عبد الله قال قال
ابن دثار سے اُسنے جابر ابن عبداللہ سے اُسنے کہا فرمایا
رسول الله صلى الله عليه وسلم نعم الادام
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اچھا سالن ہی
الخل *حدثنا هناد ثنا وكيع عن
سرکا *حدیث کہی ہمسے ہناد نے کہا حدیث کہی ہمسے وکیع نے
سفين عن ايوب عن ابي قلابة عن
سفیان سے اُسنے ایوب سے اُسنے ابی قلابہ سے اُسنے
زهدم الجرمي قال كنا عند ابي موسى
زہدم جرمی سے اُسنے کہا تھے ہم نزدیک ابو موسیٰ کے
فاتي بلحم دجاج فتنحى رجل من
پھر لایا گیا گوشت مرغی کا پھر کنارے ہوا ایک مرد

الْقَوْمِ فَقَالَ مَالَكَ

جماعت مین سے (ف تب ابوموسی نے کہا تجھکو کیا ہوا ہی

قَالَ اِنّی رَاَیْتُهَا تَاْکُلُ شَیْئًا

اُسنے کہا بیشک مین نے دیکھا اُسکو کھاتی ہی چیز بن

نَتِنًا فَحَلَفْتُ اَنْ لَا اٰکُلَهَا قَالَ

گندی پھر قسم کھائی مین نے کہ نہ کھاونگا اُسکو کہا

اُدْنُ فَاِنّی رَاَیْتُ

ابوموسی نے نزدیک آ پھر بیشک مین نے دیکھا ہی

رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَاْکُلُ لَحْمَ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھاتے ہوے گوشت

دَجَاجٍ * حدثنا الفضل بن سهل بن الاعرج

مرغی کا (ف) * حدیث کی ہمسے فضل ابن سہل اعرج

البغدادی ثنا ابرهیم بن عبد الرحمن

بغدادی نے کہا حدیث کی ہمسے ابراہیم ابن عبد الرحمن

بن مهدی عن ابرهیم بن عمر بن سفینة

ابن مہدی نے ابراہیم ابن عمر ابن سفینہ سے

(ف یعنے مرغی کے گوشت کھانے سے نفرت کیا)

(ف ابوموسی رضی اللہ عنہ نے حضرت کا کھانا بیان کردیا تاکہ پھر شخص بھی حضرت کی پیروی کرکے

عَنْ اَبِيهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ اَكَلْتُ
اُسنے اپنے باپ سے اُسنے اپنے دادا سے اُسنے کہا کھایا مین نے
مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَحْمَ
ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گوشت
حُبَارَي * حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ حُجْرٍ
چکئی چکوا کا * ف ۲ حدیث کی ہمسے علی ابن حجر نے
ثَنَا اِسْمٰعِيلُ بْنُ اِبْرٰهِيمَ عَنْ اَيُّوبَ عَنِ
کہا حدیث کی ہمسے اسمعیل ابن ابراہیم نے ایوب سے اُسنے
الْقَاسِمِ التَّمِيمِيِّ عَنْ زَهْدَمِ نِ الْجَرْمِيِّ
قاسم تمیمی سے اُسنے زہدم جرمی سے
قَالَ كُنَّا عِنْدَ اَبِي مُوسٰى
اُسنے کہا کہ تھے ہم نزدیک ابی موسی کے
قَالَ فَقُدِّمَ طَعَامُهٗ وَقُدِّمَ فِي طَعَامِهٖ
کہا زہدم نے پھر آگے لایا گیا اُنکا کھانا اور لایا گیا اُنکے کھانے مین
لَحْمُ دَجَاجٍ وَفِي الْقَوْمِ رَجُلٌ
گوشت مرغی کا اور اُس جماعت مین ایک مرد

کھا لیوے اور اپنی قسم کا کفارہ ادا کرے جیسا کہ دوسری حدیثون مین اِسکا ذکر ہی کہ جو کوئی کسی کام پر قسم کھاوے اور اُس کام کا کرنا بہتر ہی تو وہ کام کرے اور قسم کا کفارہ دیوے اِس حدیث سے معلوم ہوا کہ اللہ رسول کی تابعداری طبیعت چاہی یا نہیں کرنا ضرور ہی

(ف ۲ حباری ایک چریا پانی کا ہی فارسی مین سرخاب کہتے ہین اور ہندی مین چکئی چکوا

مِن بنيِ تيمِ اللّٰہ احمرکانّـــــــہ
تیم اللہ کے فرزندون مین سے سرخ رنگ کاتھا گویا کہ وہ
مولًی قـــــال فلم یـدن
اپنی قوم کا پیشوا تھا * ف ۲ کہا زہدم نے پھر نزدیک نہ آیا وہ
فقـال لہ ابوموسیٰ ادن فاني قد رایت
تب کہا اُسکا ابوموسیٰ نے نزدیک آ بیشک دیکھا مین نے
رسولَ اللّٰہ صلّی اللّٰہ علیـہ وسلّم اکل منہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ کھایا اُسکو
قـال انّي رایتـہ یـــــاکلُ
کہا اُسنے بیشک دیکھا مین نے اُسکو کھاتے ہوے
شیئـــا فقـــذرتـہ فحلفت ان
کچھ چیز پھر گھنایا مین اُسے تب قسم کھائی کہ
لا اطعمہ ابدا * حـــدثنـا محمود
نہ کھاونگا اسکو کبھی * ف ۳ حدیث کہی ہمسے محمود
بن غیلان ثنا ابواحمد الزبیري وابونعیم
ا بن غیلان نے کہا حدیث کی ہمسے ابواحمد زبیری اور ابونعیم نے

(ف ۲ تیم اللہ ایک قوم ہین اور تیم اللہ کے معنے عبداللہ اور سرخ رنگ روم کے لوگ ہوتے ہین شاید وہ رومی تھا اور مولی کے معنے غلام ازاد کئے ہوے اوپر لکھ چکے ہین اور یہان مولی کے معنے سردار ہے وہ مرد سرخ رنگ سردار تھا

قَالَا ثَنَا سُفْيٰنُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عِيْسٰى
دونون نے کہا حدیث کہی ہمسے سفیان نے عبد اللہ ابن عیسی سے
عَنْ رَجُلٍ مِنْ اَهْلِ الشَّامِ
اُسنے سنا ایک مرد شام کے رہنے والے سے
يُقَالُ لَهُ عَطَاءٌ عَنْ اَبِي اَسِيْدٍ
اُسکو لوگ کہتے ہین عطاء اُسنے سنا ابی اسید سے
قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اُسنے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
كُلُوا الزَّيْتَ وَادَّهِنُوْا بِهٖ
کہا تم سب زیتون کا تیل او ربدن مین لگاؤ اُسکو
فَاِنَّهٗ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبَارَكَةٍ
پھر بیشک وہ درخت مبارک سے نکلا ہی * ف ۴
* حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ مُوْسٰى ثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ
* حدیث کی ہمسے یحیی ابن موسی نے کہا حدیث کی ہمسے عبد الرزاق نے
ثَنَا مَعْمَرٌ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَسْلَمَ عَنْ
کہا حدیث کی ہمسے معمر نے زید ابن اسلم سے اُسنے

(ف ۱۳: یعنی کراب مین شیئًا کہین جگہ پر نتنا ہی مقصد ایک ہی شیئًا معنے کچھ چیز یعنے گندی چیز اور نتنا معنے گندی چیز

(ف ۴ یعنے زیتون کا تیل سالن مین ڈالو روٹی سے کہاؤ بدن مین لگاؤ کیونکہ وہ برکت

أَبِيْهِ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللهُ

اپنے باپ سے اُنہنے حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ

عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

عنہ سے کہاکہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ كُلُوا الزَّيْتَ وَادَّهِنُوْا بِهِ

وسلم نے کہا و تم سب زیتون کا تیل اور بدن مین ملو اُسکو

فَاِنَّهُ مِنْ شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ قَالَ

کیونکہ بیشک وہ درخت برکت والے سے نکلا ہی کہا

اَبُوْ عِيْسٰى وَكَانَ عَبْدُ الرَّزَّاقِ يَضْطَرِبُ

ابو عیسی نے اور تھے عبدالرزاق گھبراتے

فِيْ هٰذَا الْحَدِيْثِ فَرُبَمَا اَسْنَدَهُ

اِس حدیث مین پھر کبھی اُسکی سند حضرت تک پہونچاتے

وَرُبَمَا اَرْسَلَهُ * حَدَّثَنَا السِّنْجِيُّ

اور کبھی بیچ مین چھوڑ دیتے * حدیث کی ہمسے سنجی نے

وَهُوَ اَبُوْ دَاوُدَ سُلَيْمَانُ بْنُ مَعْبَدِنِ الْمَرْوَزِيُّ

وہی ابو داؤد سلیمان ابن معبد مروزی

والے درخت سے نکلا ہی یعنے ایسے درخت سے جس مین بہوت نفع ہی اِس حدیث سے زیتون کا تیل کھانا مستحب نکلا

السنجي ثنا عبد الرزاق عن معمر
سنجی ہی کہا حدیث کی ہم سے عبد الرزاق نے اُسنے سنا معمر سے
عن زيد بن اسلم عن ابيه عن النبي
اُسنے زید ابن اسلم سے اُسنے اپنے باپ سے اُسنے نبی
صلى الله عليه وسلم نحوه ولم يذكر
صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا ہی مضمون اور نہ ذکر کیا
فيه عن عمر * حدثنا محمد بن
اُسمیں حضرت عمر سے * حدیث کی ہم سے محمد ابن
بشار ثنا محمد بن جعفر
بشار نے کہا حدیث کی ہم سے محمد ابن جعفر
وعبد الرحمن بن مهدي قالا
اور عبد الرحمن ابن مہدی نے دونو نے کہا
ثنا شعبة عن قتادة عن انس بن
حدیث کی ہم سے شعبہ نے قتادہ سے اُسنے انس ابن
مالك قال كان النبي صلى الله عليه وسلم
مالک سے اُسنے کہا کہ تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

يعجبه الدباء فاتي بطعام

کہ خوش آتا تھا اُنکو کدو پھر لایا گیا حضرت کے واسطے کھانا

اودعي له فجعلت اتتبعه

یا بلائے گئے حضرت کھانیکو واسطے تب شروع کیا مین نے

فاضعه بين يديه لما اعلم

ڈھونڈھنا کدو کا اور رکھتا تھا آگے اُنکے (ف اسواسطے کہ مین جانتا تھا

انه يحبه * حدثنا قتيبة بن

کہ بیشک حضرت دوست رکھتے ہین کدو کو * حدیث کی ہمسے قتیبہ ابن

سعيد ثنا حفص بن غياث عن اسمعيل بن

سعید نے کہا حدیث کی ہمسے حفص ابن غیاث نے اسمعیل ابن

ابي خالد عن حكيم بن جابر عن ابيه

ابی خالد سے اُسنے حکیم ابن جابر سے اُسنے اپنے باپ سے

قال دخلت على النبي صلى الله عليه وسلم

اُسنے کہا آیا مین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تب

فرايت عنده دباء يقطع فقلت

دیکھا مین نے پاس اُنکے کدو کہ کاتے تھے پھر کہا مین نے

(ف یعنے پیالے مین سے کدو ڈھونڈھ کے حضرت کے آگے رکھتا تھا

مَا هٰذَا قَالَ نُكَثِّرُ بِهٖ

کیاہی یہہ * ف ۲ * فرمایا کہ زیادہ کرتے ہین ہم اُسسے

طَعَامَنَا قَالَ اَبُو عِيسٰی وَ

کھانا اپنا * ف ۳ * کہا ابو عیسی نے اور جابر

جَابِرٌ هٰذَا هُوَ جَابِرُ بْنُ طَارِقٍ وَ

وہی جابر ہین جو طارق کے بیٹے ہین اور اُنکو

يُقَالُ ابْنُ اَبِي طَارِقٍ وَهُوَ رَجُلٌ مِنْ

لوگ ابن ابی طارق بھی پکارتے ہین اور وہ ایک مرد ہین

اَصْحَابِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مین

وَلَا نَعْرِفُ لَهٗ اِلَّا هٰذَا الْحَدِيْثَ الْوَاحِدَ

اور نہین پہچانتے ہم اُنسے سوائے اس ایک حدیثکے

وَاَبُوْ خَالِدٍ اِسْمُهٗ سَعْدٌ * حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ

اور ابو خالد نام اُنکا سعد ہی * حدیث کہی ہمسے قتیبہ ابن

سَعِيْدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ عَنْ اِسْحٰقَ بْنِ

سعید نے مالک ابن انس سے اُسنے اسحاق ابن

(ف ۲) یعنے کدو کیلئے کتلے آپ کسواسطے تراشتے ہین

(ف ۳) یعنے چھوٹے چھوٹے کیلئے کرتے ہین کہ سالن زیادہ ہوویا یہہ معنے کہ تھوڑے گوشت مین ترکاری ڈال کے سالن زیادہ کرتے ہین اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کھانا پکانے کی تدبیر کرنا اور اپنے ہاتھ سے ترکاری کاٹنا اور دوسرا کام اس قسم کا کرنا زہد کے خلاف نہین ہی کیونکہ مست زاہد ونکے پیشوا یہہ کام کرتے تھے

عبد الله بن ابي طلحة انه سمع
عبد الله ابن ابی طلحہ سے کہ بیشک اُسنے سنا
انس بن مالك يقول ان
انس ابن مالک کو وہ کہتے تھے کہ بیشک
خياطا دعا رسول الله صلى الله عليه
ایک درزی نے بلایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم لطعام صنعه قال انس
وسلم کو واسطے کھانے کے کہ تیار کیا تھا اُسکو کہا انس نے
فذهبت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم
پھر گیا میں ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
الى ذلك الطعام فقرب الى رسول الله
طرف اُس کھانے کے پھر لا رکھا رسول اللہ
صلى الله عليه وسلم خبزا من شعير ومرقا
صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس روٹی جو کی اور شوربا
فيه دباء وقديد قال
کہ اُسمیں تھا کدو اور نمکین چرا ہوا خشک گوشت کہا

(ف ۲) اِس حدیث میں ہی کہ حضرت رکابی میں چاری طرف کدو تلاش کر کرکے کہاتے تہے اور دوسری حدیث میں ہی کہ جب کہانا کسی کے ساتھ کہاوے تو اپنے آگے سے کہاوے تو دونو کی موافقت اسطرح ہی کہ یہہ حکم وہان ہی کہ جب ساتھی ناراض ہووے اور حضرت کے واسطے یہہ بات نہ تہی بلکہ صحابہ کو آرزو رہتی اِس بات کی کہ

انس فرایت النبي صلّى الله عليه وسلم
انس نے پہر دیکہا مین نے نبی صلی الله علیہ وسلم کو
يتتبع الدباء حوالي الصحفة
تلاش کرتے تہے کدو چاریطرف بڑی رکابی کے
فما ازل احب الدباء من يومئذ
پہر ہمیشہ مین دوست رکہتا ہون کدو کو اُسدن سے
* حدثنا احمد بن ابرهيم الدورقي و
* ف ۲ حدیث کہی ہمسے احمد ابن ابراہیم دورقی اور
سلمة بن شبيب ومحمود بن غيلان
سلمہ ابن شبیب اور محمود ابن غیلان نے
قالوا انا ابواسامة عن هشام بن عروة عن
سب نے کہا خبردی ہمکو ابواسامہ نے ہشام ابن عروہ سے اُسنے
ابيه عن عائشة قالت كان النبي
اپنے باپ سے اُسنے حضرت عایشہ سے کہا کہ تہے نبی
صلى الله عليه وسلم يحب الحلواء والعسل
صلی الله علیہ وسلم دوست رکہتے میٹہی چیز اور شہد کو *

حدثنا الحسن بن محمد الزعفراني انا حجاج بن

حدیث کی ہمسے حسن ابن محمد زعفرانی نے کہا خبر دی ہمکو حجاج ابن

محمد قال قال ابن جریج اخبرني

محمد نے اُسنے کہا کہ کہا ابن جریج نے خبر دی مجھکو

محمد بن یوسف ان عطاء بن یسار اخبرہ

محمد ابن یوسف نے کہ بیشک عطاء ابن یسار نے خبر دیا اُسکو

أن ام سلمة اخبرته انها قربت

کہ تحقیق ام سلمہ نے خبر دی عطاء کو کہ بیشک اُم سلمہ لے گئین

الی رسول الله صلی الله علیه وسلم جنبا

پاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو کا گوشت

مشویا فاکل منه ثم

بھونا ہوا تب کھایا حضرت نے اُسمین سے بعد اسکے

قام الی الصلوة وما توضا

کھڑے ہوئے طرف نماز کے اور وضو نہ کیا * ف ۴)

* حدثنا قتیبة ثنا ابن لهیعة

حدیث کی ہمسے قتیبہ نے کہا حدیث کی ہمسے ابن لہیعہ نے

تمہارے آگے سے
کھاوین کہ ہماری
طرف بھی برکت
آجاوے مالکہ وہ
لوگ تو حضرت
کا تھوک اور
ناک اپنے منھ
مین ملتے تھے اور
بعضے اصحاب نے
مارے محبت کے
حضرت کا پیشاب
بھی پی لیا ہی
اور اس حدیث
سے یہ مسئلہ نکلا
کہ حدیث کا قبول
کرنا سنت ہی
اگرچہ تھوڑا
کھانا ہوئے یا برتن سے
کو چھوتا ہالا وے
اور یہ نکلا کہ
درزی کا پیشہ اچھا
ہی اور یہ نکلا

عَنْ سلیمان بن زِیادٍ عن عبدالله بن الحارث

سلیمان ابن زیاد سے اُسنے عبد اللہ ابن حارث سے

قَالَ اَکَلْنَا مَعَ رسُولِ اللہ صَلَّی اللہ

اُسنے کہا کہ کھایا ہمیں نے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلَّم شِوَاءً فِی المسْجِد

علیہ وسلم کے بھونا ہوا گوشت مسجد مین * ف ٥)

* حدثنا محمود بن غیلان انبأ

* حدیث کی ہمسے محمود ابن غیلان نے کہا خبر دی ہمکو

وکیع ثنا مسعر عن ابی صخرۃ جامع بن شداد

وکیع نے کہا حدیث کی ہمسے مسعر نے ابی صخرہ جامع ابن شداد سے

عَنِ المغیرۃ بن عبد الله عن المغیرۃ بن شعبۃ

اُسنے مغیرہ ابن عبد اللہ سے اُسنے مغیرہ ابن شعبہ سنے

قَالَ ضِفْتُ مَعَ رسُولِ اللہ صَلَّی اللہ علیہ

اُسنے کہا مہمان ہوا مین ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّم ذَاتَ لَیْلَۃٍ فَاُتِیَ

وسلم کے ایک مرد کے گھر رات کو تب لایا گیا

کہ کدو کی محبت سنت ہی اور اسیطرح جس چیز کو حضرت دوست رکھیں، اُسکی محبت مسلمان کو لازم ہی اور خادم کے ساتھ کھانا اور غریبوں کے گھر جانا سنت نکلا اور سو کھا گوشت کھانا درست نکلا (ف ۴) اس حدیث سے مسئلہ نکلا کہ آگ کی پکی چیز کھا کے جو اول اسلام مین وضو کرنے کا حکم تھا سو موقوف ہوا اور آگ کی پکی ہوئے چیز

بجنب مشوي ثم اخذ الشفرة فحز
پہلو کا گوشت بھونا ہوا پھر لیا حضرت نے بڑی چھری اور کاٹا
لي بها منه
میرے واسطے اُسی چھری سے اُس گوشت میں سے * ف ا
قال فجاء بلال يؤذنه بالصلواة
کہا مغیرہ نے پھر آئے بلال خبر دیتے تھے حضرت کو نماز کیواسطے
فالقى الشفرة فقال ما له تربت
تب ڈالدیا چھری اور فرمایا کیا ہوا ہی اُسکو خاک لگے
يداه قال وكان شاربه
اُسکے دونو ہاتھ میں (ف ۲) کہا مغیرہ نے اور تھے لب کے
قد وفى فقال له
بال بلال کے بیشک دراز ہو گئے تب فرمایا اُسکو کہ
اقصه لك على سواك او قصه
کتر دوں انہیں تیری مسواک پر دھر کے یا فرمایا کتر تو اُسکو
على سواك * حدثنا واصل
مسواک پر دھر کے * ف ۳ حدیث کی ہے واصل

کھا کے وضو نکرنا حضرت کا آخری فعل ہی (ف ۱) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مسجد میں کھانا منع نہیں (ف ۱) اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بھونا ہوا گوشت اگر بڑا ٹکرا ہووے اور کسی کو چھری سے کاٹ کے دے یا آپ کھاوے تو درست ہی اور دانت سے گوشت کاٹ کر کھانا سنت ہی اور کھانیکے لئے چھری کاٹنا مقرر

بن عبد الاعلى ثنا محمد بن فضيل

ابن عبد الاعلى نے کہا حدیث کی ہمسے محمد ابن فضیل نے

عن ابي حيان التيمي عن ابي زرعة عن

ابی حیان تیمی سے اُسنے ابو زرعہ سے اُسنے

ابي هريرة رضي الله عنه قال اتي النبي

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے کہا کوئی لایا نبی

صلى الله عليه وسلم بلحم فرفع اليه

صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گوشت پھر اُٹھایا گیا اُنکیطرف

الذراع وكانت تعجبه

دست بکری کا اور تھا دست کا گوشت خوش لگتا

فنهس منها * حدثنا

حضرت کو تب دانت سے نوچ کے کھایا اُسکو * حدیث کہی ہمسے

محمد بن بشار ثنا ابو داود عن زهير

محمد ابن بشار نے کہا حدیث کی ہمسے ابو داؤد نے زہیر

يعني ابن محمد عن ابي اسحق عن سعيد

یعنی ابن محمد سے اُسنے ابی اسحاق سے اُسنے سعید

کرنا نصارای کی تشبیہ ہی

(ف ٢) یعنے کیا جواہی ملال کو جانتا نہین کہ وقت نماز کا باقی ہی اور کھانا کھا رہے ہین تھوڑا صبر نکرسکا کہ فراغت کرلیتے اور تربیت پیداہ عرب مین فقط ملامت کے واسطے بولتے ہین بددعا کے ارادہ پر نہین جیسے ہند مین کہتے ہیں خاک چھانے

(ف ٣) یعنے مسواک کو مونچھ کے تلے رکھ کے اوپر سے چھری سے کات دے

بْنِ عياضٍ عَنْ ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ كَانَ
ابن عياض سے اُسنے ابن مسعود سے کہا کہ تھے
النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عليه وسلم يُعْجِبُهُ الذِّرَاعُ
نبی صلی الله علیہ وسلم خوش لگتا اُنکو دست بکری کا
قَالَ وَسُمَّ فِي الذِّرَاعِ
کہا ابن مسعود نے اور زہر دیے گیے حضرت بکری کے دست مین
وَكَانَ يُرَى أَنَّ الْيَهُودَ سَمُّوهُ
اور تھے ابن مسعود اعتقاد رکھتے کہ بیشک یہود نے زہر دیا حضرت کو
* حدثنا محمد بن بشار ثنا
* ف سے حدیث کی ہمسے محمد ابن بشار نے کہا حدیث کی ہمسے
مُسْلِمُ بْنُ إِبْرٰهِيمَ ثنا أَبَانُ بْنُ يَزِيدَ عَنْ
مسلم ابن ابراہیم نے کہا حدیث کی ہمسے ابان ابن یزید نے
قَتَادَةَ عَنْ شَهْرِ بْنِ حَوْشَبٍ عَنْ أَبِي
قتادہ سے اُسنے سنا شہر ابن حوشب سے اُسنے ابی
عُبَيْدٍ قَالَ طَبَخْتُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
عبید سے اُسنے کہا کہ پکایا مین نے واسطے نبی صلی الله علیہ

جسطرح قلم پر قط لگاتے ہین اور دوسری حدیث مین آیا ہی کہ حضرت نے ایک مرد کو دیکھا اُسکی لبین بڑھی تھین تب مسواک اور چھری منگوائی مسواک تو مونچھ کے تلے رکھ کے اُسکی مونچھ چھری سے کاٹ دی اب سنت مونچھ کے کترنے مین یہی ہی کہ اِسقدر کترے کہ ہونٹھ کی سرخی اور ہونٹھ کا کنارہ معلوم ہونے لگے اور مونڈا نہین

وسلم قدرا وكان يعجبه الذراع
وسلم کے ایک ہانڈی اور تھے حضرت کہ خوش لگتا اُنکو دست بکری کا
فناولته الذراع ثم قال ناولني الذراع
پھر دیا مین نے اُنکو دست پھر کہا دے مجھکو دست
فناولته ثم قال ناولني الذراع
پھر دیا مین نے اُنکو پھر فرمایا دے تو مجھکو دست
فقلت يا رسول الله وكم للشاة
تب کہا مین نے یا رسول اللہ اور کتنے ہوتے ہین بکری کے
من ذراع فقال والذي نفسي
دست تب فرمایا قسم اُس ذات کی کہ جان میری
بيده لوسكت لناولتني
اُسکے قبضے مین ہی اگر تو چپ رہتا تو بیشک دیا کرتا مجھکو
الذراع ما دعوت * حدثنا الحسن بن
دست جب تک مین مانگتا * حدیث کی ہمسے حسن ابن
محمد الزعفراني ثنا يحيى بن عباد
محمد زعفرانی نے کہا حدیث کی ہمسے یحیی ابن عباد نے

(ف ۳) خیبر کی فتح جب ہوی تب بکری کے دست مین یہود یونکے مشورے سے ایک عورت نے زہر قاتل دیا اسواسطے عورت کا نام نا لیا یہود کا نام لیا پھر حضرت نے اُس عورت کو بلایا اور فرمایا کہ کسواسطے تو نے یہہ کام کیا اُسنے کہا کہ مین نے اپنے دل مین کہا کہ اگر نبی برحق ہونگے تو زہر نہ اثر کریگا اور اگر نبی نہونگے تو زہر اثر کریگا ہم لوگ اُنکی طرف سے چھٹی پا وینگے

عَنْ فُلَيْحِ بْنِ سُلَيْمَانَ حَدَّثَنِي رَجُلٌ مِنْ بَنِي

فلیح ابن سلیمان سے کہا حدیث کہی ہمسے ایک مرد نے بنی

عِبَادٍ يُقَالُ لَهُ عَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ يَحْيَى

عباد میں سے بیگ کرتے ہیں اُسکو عبدالوہاب ابن یحییٰ

بْنِ عَبَّادٍ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الزُّبَيْرِ عَنْ عَائِشَةَ

ابن عباد اُسنے سنا عبداللہ ابن زبیر سے اُسنے سنا عایشہ

رَضِيَ اللهُ عَنْهَا قَالَتْ مَا كَانَ الذِّرَاعُ

رضی اللہ عنہا سے فرمایا عایشہ نے کہ نہ تھا بکری کا دست

أَحَبَّ اللَّحْمِ إِلَى رَسُولِ اللهِ

بہت پسند دوسرے گوشت سے نزدیک رسول اللہ

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلٰكِنَّهُ كَانَ لَا يَجِدُ

صلی اللہ علیہ وسلم کے لیکن حضرت تھے نہ پاتے

اللَّحْمَ إِلَّا غِبًّا وَكَانَ يَعْجَلُ

گوشت مگر ناغہ کرکے اور تھے حضرت جلدی کرتے

إِلَيْهَا لِأَنَّهَا أَعْجَلُهَا

طرف دست کے کیونکہ بیشک وہ بہت جلدی کرتا ہی

تب حضرت نے اپنا حق تو اُسنے معاف کردیا اور حضرت کے ساتھ دوسرے اصحابوں نے جو کھایا تھا اُنمین سے بعضے اصحاب جب مرے تب اُس عورت کو قتل کیا

نُضْجًا * حَدَّثَنَا مَحْمُودُ بْنُ غَيْلَانَ

پکب جانے مین * حدیث کی ہمسے محمود ابن غیلان نے

ثَنَا اَبُو اَحْمَدَ ثَنَا مِسْعَرٌ قَالَ

کہا حدیث کی ہمسے ابو احمد نے کہا حدیث کی ہمسے مسعر نے کہا

سَمِعْتُ شَيْخًا مِنْ فَهْمٍ قَالَ سَمِعْتُ

سنا مین نے ایک بڈھے کو جو قوم فہم مین تھا اُسنے کہا سنا مین نے

عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ جَعْفَرٍ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ

عبد الله ابن جعفر کو وہ کہتے تھے سنا مین نے رسول الله

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ اِنَّ اَطْيَبَ

صلی الله علیہ وسلم سے فرماتے تھے بیشک بہت پاکیزہ

اللَّحْمِ لَحْمُ الظَّهْرِ * حَدَّثَنَا سُفْيٰنُ

گوشتو نمین گوشت پیٹھ کا ہی (ف حدیث کی ہمسے سفیان

(ف یعنے پیٹھ کا گوشت بہت اچھا اور بہت لذیز ہوتا ہی)

بْنُ وَكِيعٍ ثَنَا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ

ابن وکیع نے کہا حدیث کی ہمسے زید ابن حباب نے عبد الله

بْنِ الْمُؤَمَّلِ عَنْ ابْنِ اَبِي مُلَيْكَةَ عَنْ عَائِشَةَ

ابن مومل سے اُسنے ابن ابی ملیکہ سے اُسنے عایشہ

رَضِيَ اللهُ عنها أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رضی اللہ عنہا سے کہ بیشک نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے

قَالَ نِعْمَ الْإِدَامُ الْخَلُّ * حدثنا ابو كريب

فرمایا اچھا سالن ہی سرکا * حدیث کہی ہم سے ابو کریب

محمد بن العلاء ثنا ابو بكر بن عياش عن

محمد ابن علاء نے کہا حدیث کہی ہم سے ابو بکر ابن عیاش نے ثابت

ثابت أبي حمزة الثمالي عن الشعبي عن

ابی حمزہ ثمالی سے اُسنے شعبی سے اُسنے

أم هانيء قالت دخل على النبي صلى الله

ام ہانی سے اُسنے کہا تشریف لائے میرے یہاں نبی صلی اللہ

عليه وسلم فقال اعندك شيء

علیہ وسلم تب فرمایا بھلا ہی نزدیک میرے کوئی چیز

فقلت لا الا خبز يابس وخل فقال هاتي

پھر مین نے کہا نہین مگر روٹی سوکھی اور سرکا ہی فرمایا لے آ

ما اقفر بيت من ادم فيه خل

نہین خالی ہوا وہ گھر سالن سے جسمین سرکا ہی

*حدثنا محمد بن المثنى ثنا محمد بن جعفر

*حدیث کی ہمسے محمد ابن مثنی نے کہا حدیث کی ہمسے محمد ابن جعفر نے

ثنا شعبة عن عمرو بن مرة عن مرة

کہا حدیث کی ہمسے شعبہ نے عمرو ابن مرہ سے اُسنے مرہ

الهمداني عن ابي موسى عن النبي صلى الله

ہمدانی سے اُسنے ابی موسیٰ سے اُسنے نبی صلی اللہ

عليه وسلم قال فضل عائشة على النساء كفضل

وسلم نے فرمایا بزرگی عایشہ کی عورتون پر مانند بزرگی

الثريد على سائر الطعام * حدثنا علي بن

ثرید کے ہی تمام کھانون پر * ف ۲ * حدیث کی ہمسے علی ابن

حجر ثنا اسمعيل بن جعفر ثنا

حجر نے کہا حدیث کی ہمسے اسمعیل ابن جعفر نے کہا حدیث کی ہمسے

عبد الله بن عبد الرحمن بن معمر

عبد اللہ ابن عبد الرحمن ابن معمر

الانصاري ابو طوالة انه سمع انس بن

انصاری ابو طوالہ نے بیشک اُسنے سنا انس ابن

(ف ۲) یعنے جسطرح سب کھانون مین ثرید اچھا کھانا ہی ویسے سب عورتون مین حضرت عایشہ اچھی ہین * روٹی توڑکے شوربے مین جو بھگاتے ہین اُسکو ثرید کہتے ہین عرب مین وہ کھانا بہت پسند ہی

مالك يقول قال رسول الله صلى الله عليه
مالک سے وہ کہتے تھے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم فضل عائشة على النساء كفضل الثريد
وسلم نے بزرگی عایشہ کی عورتون پر مانند بزرگی ثرید کے ہی
على سائر الطعام * حدثنا قتيبة بن سعيد
سب کھانون پر * حدیث کی ہمسے قتیبہ ابن سعید نے
نا عبد العزيز بن محمد بن اسمعيل عن سهيل
کہا خبر دی ہمکو عبد العزیز ابن محمد ابن اسمعیل نے سہیل
بن ابي صالح عن ابيه عن ابي هريرة
ابن ابی صالح سے اُسنے اپنے باپ سے اُسنے ابوہریرہ سے
انه رای رسول الله صلى الله عليه وسلم
بیشک اُسنے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو
توضا من ثور اقط ثم راه اكل من كتف
کہ وضو کیا کھاکے بڑا ٹکڑا اقط کا پھر دیکھا حضرت کو کہ کھایا شانہ
شاة ثم صلى ولم يتوضا * حدثنا ابن
بکری کا اور نماز پڑھی اور وضو نکیا (ف ۲) حدیث کی ہمسے ابن

(ف ۲) اقط کا ٹکڑا
کھاکے جو وضو کیا
تو یہان وضو سے
مراد دونو ہاتھ
اور منھہ دھونے
سے ہی تو اسکے
بعد کھانیکے ہاتھ
دھونا مستحب
ٹھہرا اور بکری کا
گوشت کھاکے
جو وضو نکرنا روایت
کیا تو اسے مراد یہہ
ہی کہ وضو شرعی
نکیا یعنے اول
اسلام مین آگ
کی پکی چیز کھاکے
جو وضو کرنا تھا سو
حکم موقوف ہوا اور
ثور کہتے ہین
اقط کے بڑے ٹکڑے
کو اور اقط کے معنے
نہایہ مین لکھا ہی

ابی عمر ثنا سفین بن عیینة عن وائل بن
ابی عمر نے کہا حدیث کی ہمسے سفیان ابن عیینہ نے وایل ابن
داود عن ابیہ وھو بکر بن وائل عن الزھری
داود سے اسنے اپنے باپ سے اور وہ بکر ابن وایل ہی اسنے زہری سے
عن انس بن مالک قال اولم رسول اللہ
اسنے انس ابن مالک سے اسنے کہا کہ ولیمہ کیا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم علی صفیة بتمر وسویق *
صلی اللہ علیہ وسلم نے اوپر صفیہ کے کھجور اور ستو سے (ف ۲
حدثنا الحسین بن محمد البصری ثنا
حدیث کی ہمسے حسین ابن محمد بصری نے کہا حدیث کی ہمسے
الفضل بن سلیمان حدثنا فائد
فضل ابن سلیمان نے کہا حدیث کی ہمسے فاید نے
مولی عبید اللہ بن علی بن ابی رافع
جو غلام ہین ازاد کئے ہوے عبید اللہ ابن علی ابن ابی رافع کے
مولی رسول اللہ صلی اللہ علیہ
اور وہ غلام ازاد کئے ہوے رسول اللہ صلی اللہ علیہ

کو ادا ایک دوا ہے ہی کہ آگ سے جلانے ہین اور بر بنن قاطع وغیرہ کتابون مین لکھا ہی کہ وہ ہی کو آگ سے جلاکے خشک کر رکھتے ہین اُسکو قروت کہتے ہین
(ف ۲ یعنی ام المومنین صفیہ سے جب حضرت نے نکاح کیا تب ستو اور کھجور مسلمانون کو کھلایا اِس حدیث سے معلوم ہوا کہ ولیمہ سنت ہو کہ وہی ضرور کرے اگر بہت نہ میسر

وسلم قال حدثني عبيد الله بن علي
وسلم کے تھے کہا فائد نے حدیث کی مجھسے عبید اللہ ابن علی نے
عن جدته سلمي ان الحسن بن علي وابن
اپنی دادی سلمی سے کہ بیشک امام حسن ابن علی اور ابن
عباس وابن جعفر رضي الله عنهم اتوها
عباس اور ابن جعفر رضی اللہ عنہم آئے سلمی کے پاس
فقالوا لها اصنعي لنا طعاما مما
اور کہا سلمی سے کہ تیار کر ہمارے واسطے ایک کھانا اُس قسم کا
كان يعجب رسول الله صلى الله عليه وسلم و
جو تھا خوش کرتا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اور
يحسن اكله فقالت يا بني
پسند کرتے کھانا اُسکا تب کہا ای میرے بچے
لا تشتهيه اليوم قال
نہ خواہش کریگا تو اُس کھانے کی آج *ف* ٣ کہا
بلى اصنعيه لنا قال
کیون نخواہش کرین گے تو تیار کر وہ کھانا ہمارے واسطے کہا

ہو تو جو کچھ میسر
ہووہی کھلادے
اور دوسرے یہہ
مسئلہ نکالا کہ اپنے
پاس جو موجود ہو
اُسی سے ولیمہ کرے
کسی سے قرض نہ
لیوے یہان جو
لوگ نکاح مین
سودی قرض لیکر
زیر بار ہوتے ہین
سو خلاف سنت
کرتے ہین اور یہ
ولیمہ کہتے ہین اُس
کھانے کو جو نکاح
کے وقت یا بعد
نکاح کے کھلاوین
اُسکا کرنا سنت
ہی اور ولیمہ کی
دعوت قبول
کرنا سنت ہی
بلکہ بعضون کے

فَقَامَتْ فَاَخَذَتْ شَيْئًا مِنَ الشَّعِيرِ فَطَحَنَتْهُ

پھر اُٹھ کھڑی ہوئی سلمیٰ اور لیا تھوڑا سا جو پھر پیسا اُسکو

ثُمَّ جَعَلَتْ فِي قِدْرٍ وَصَبَّتْ عَلَيْهِ شَيْئًا

اور ڈال دیا ہانڈی میں اور ڈال دیا اُسپر تھوڑا سا

مِنْ زَيْتٍ وَدَقَّتِ الْفُلْفُلَ وَالتَّوَابِلَ

تیل زیتون کا اور کوٹ کے ڈالا سیاہ مرچ اور زیرہ وغیرہ مسالا

فَقَرَّبَتْهُ اِلَيْهِمْ فَقَالَتْ هٰذَا مِمَّا كَانَ

پھر لا رکھا وہی اُنکے پاس اور کہا یہ اُس قسم کا ہی کھانا ہے جو تھا

يُعْجِبُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيُحْسِنُ اُكْلَهُ

خوش کرتا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اور پیارا لگتا کھانا اُسکا

حَدَّثَنَا مَحْمُودُ بْنُ غَيْلَانَ ثَنَا اَبُو اَحْمَدَ

حدیث کی ہمسے محمود ابن غیلان نے کہا حدیث کی ہمسے ابو احمد نے

ثَنَا سُفْيٰنُ عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ قَيْسٍ عَنْ

کہا حدیث کی ہمسے سفیان نے اسود ابن قیس سے اُسنے

نُبَيْحِنِ الْعَنَزِيِّ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ

نبیح عنزی سے اُسنے جابر ابن عبد اللہ سے اُسنے کہا

نزدیک واجب بشر طیکہ وہان رگ باجا وغیرہ خلاف شرع کام نہوے

(ف ۳) یعنے وہ کھانا اِس وقت مین نہ کھاسکوگے اب مسلمانونکو اسنے فراغت دی اچھے لذیذ کھانے میسر ہیں اِسکے آگے اُسکو کہان پسند کروگے تب اُن لوگون نے

۶۱ اَتَانَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کہ تشریف لائے ہمارے پاس نبی صلی اللہ علیہ و سلم

فِي مَنْزِلِنَا فَذَبَحْنَا لَهُ شَاةً

ہمارے مکان مین سو ذبح کیا ہم نے اُنکے واسطے ایک بکری

فَقَالَ كَأَنَّهُمْ عَلِمُوْا أَنَّا نُحِبُّ

تب فرمایا گویا کہ ان لوگون نے جان لیا کہ ہم دوست رکھتے ہین

اللَّحْمَ وَفِي الْحَدِيْثِ قِصَّةٌ

گوشت کو اور اس حدیث مین ہر آنجہ ہی * ف *

(ف) وہ قصہ مشکوۃ مین حضرت کے معجزون کے باب مین مذکور ہی کہ جابر نے روایت کی کہ ہم لوگ خندق کی لڑائی کے دن خندق کھود رہے تھے پھر بہت سخت زمین نکل آئی تب حضرت نے آکے فرمایا کہ خندق مین سخت زمین نکلی ہی سو ہم اُسمین اُترتے ہین پھر آپ کھڑے ہوے اور پیٹ پر پتھر بندھا تھا مارے بھوک کے تین دن سے ہم لوگون نے کوئی چیز کھانے پینے کی منہ سے چکھا بھی نہ تھا پھر حضرت نے پتھر توڑنے کا ایک ہتھیار لیا اور مارا اُس سخت زمین پر پھر وہ سخت زمین ریت سی ہوگئی بعد اُسکے گیا مین اپنی عورت کے پاس اور کہا کہ تیرے

پاس کوئی چیز کھانے کی ہی کیونکہ مین نے نبی صاحب کو بہت بھوکھا دیکھا ہی مارے بھوکھ کے بہت دبلے ہو گئے ہین اور پیٹ پچکا ہوا ہی تب اُسنے چمڑے کی تھیلی نکالا اُسمین ایک صاع جو تھا اور ہمارے گھر مین ایک بکری کا بچہ گھر کا پالا تھا تب اُسکو ذبح کیا مین نے اور میری عورت نے جو کو پیسا تب گوشت کو ہانڈی مین چڑھا کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مین آیا اور حضرت کے کان مین چپکے کہا کہ یارسول اللہ ہمنے ذبح کیا ہی ایک بچہ بکری کا اور ایک صاع بھر جو کا آٹا تیار کیا ہی سو آپ تشریف لے چلین اور آٹھ نو آدمی اور بھی آپ کے ساتھ چلین تب پکار دیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جابر نے ضیافت کی تیاری کیا ہی چلو دوڑو سب کوئی اور فرما دیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مت اُتارنا اپنی ہانڈی اور نہ پکانا گوندھا ہوا آٹا اپنا جب تک کہ مین نہ آؤن پھر حضرت آئے تب نکال لایا مین اُنکے سامھنے آٹا گوندھا ہوا تب حضرت نے اُسمین اپنا تھوک مبارک ڈالا اور برکت کی دعا کی پھر تشریف لائے ہماری ہانڈی کے پاس اور اُسمین اپنا تھوک مبارک ڈالا اور برکت کی دعا کی اور فرمایا میری عورت سے کہ بلا ایک روٹی پکانے والی عورت کو کہ تیرے ساتھ وہ بھی پکا دے اور کفگیر سے گوشت

نکال اور ہانڈی کو چولھے مے سے اُتار جابر کہتے ہیں اور تھے وہ
لوگ ہزار آدمی تھے پھر اللہ کی قسم کھاتا ہون کہ سب
لوگون نے اسقدر کھایا کہ کھانا چھوڑ دیا اور بچ رہا اور وہ
لوگ کھا کے چلے گئے اور ہماری ہانڈی جیسی تھی ویسی
ہی پک رہی اور بول رہی تھی اور ہمارا گوندھا ہوا آٹا
ویسا ہی پک رہا تھا جیسا پہلے تھا یہہ سب برکت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تھی اور اُنکا معجزہ تھا
یارب العالمین تو برکت محمدی ہم لوگون کے گھر مین
ایسی اُتار کہ پھر کبھی نجاوے

* حدثنا ابن ابي عمر ثنا

* حدیث کی ہمسے ابن ابی عمر نے کہا حدیث کی ہمسے

سفين ثنا عبد الله بن محمد بن

سفیان نے کہا حدیث کی ہمسے عبد اللہ ابن محمد ابن

عقيل سمع جابرا قال سفين واخبر

عقیل نے اُسنے سنا جابر سے کہا سفیان نے اور خبر دی ہمکو

نا محمد بن المنكدر عن جابر قال خرج

محمد ابن منکدر نے جابر سے اُسنے کہا کہ گھر سے نکلے

رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا مَعَهٗ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مین تھا ساتھ اُنکے
فَدَخَلَ عَلَى امْرَاَةٍ مِنَ الْاَنْصَارِ
پھر تشریف لے گئے ایک عورت کے گھر انصار مین سے
فَذَبَحَتْ لَهٗ شَاةً
تب ذبح کیا اُسنے اُنکے واسطے ایک بکری
فَاَكَلَ مِنْهَا وَاَتَتْهُ بِقِنَاعٍ
پھر کھایا حضرت نے اُسمین سے اور لائی حضرت کے پاس ایک رکابی
مِنْ رُطَبٍ فَاَكَلَ مِنْهُ ثُمَّ تَوَضَّا
بھری تازی کھجوروں سے پھر کھایا اُسمین سے اور وضو کیا
لِلظُّهْرِ فَصَلّٰى ثُمَّ انْصَرَفَ
ظہر کے واسطے اور نماز پڑھا پھر تشریف لائے
فَاَتَتْهُ بِعُلَالَةٍ مِنْ عُلَالَةِ الشَّاةِ
تب لائی اُنکے پاس بچا ہوا گوشت جو باقی رہا تھا بکری مین سے
فَاَكَلَ ثُمَّ صَلَّى الْعَصْرَ وَلَمْ يَتَوَضَّاْ
تب کھایا اور نماز پڑھا حضرت نے عصر کی اور نہ وضو کیا

*حدثنا العباس بن محمد الدوري

*حدیث ہمسے عباس ابن محمد دوری نے

*حدثنا یونس بن محمد قال ثنا

*کہا حدیث کی ہمسے یونس ابن محمد نے کہا حدیثکی ہمسے

فلیح بن سلیمن عن عثمن بن عبد الرحمن

فلیح ابن سلیمان نے عثمان ابن عبد الرحمن سے

عن یعقوب بن ابی یعقوب عن ام المنذر

اُسنے یعقوب ابن ابی یعقوب سے اُسنے ام منذر سے

قالت دخل علی رسول الله

اُسنے کہا کہ تشریف لائے میرے پاس رسول اللہ

صلی الله علیه وسلم ومعه علی و

صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے ساتھ حضرت علی تھے اور

لنا دوال معلقة قالت فجعل

ہمارے یہاں کھجور کا خوشہ لٹکا یا ہوا تھا کہا پھر شروع کیا

رسول الله صلی الله علیه وسلم یاکل و

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کھانے اور

عَلِيٌّ مَعَهُ يَأْكُلُ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ

حضرت علی اُنکے ساتھہ کھانے لگے تب فرمایا رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِعَلِيٍّ مَهْ يَا عَلِيُّ

صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو باز رہ یا علی

فَإِنَّكَ نَاقِهٌ قَالَتْ فَجَلَسَ

بیشک تو کمزور ہی *ف ا) کہا ام منذر نے پھر بیٹھے

عَلِيٌّ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْكُلُ

حضرت علی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کھاتے تھے

قَالَتْ فَجَعَلْتُ لَهُمْ سِلْقًا

کہا ام منذر نے پھر تیار کیا مین نے اُنکے واسطے چقندر

وَشَعِيرًا فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور جو کی روٹی تب فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ لِعَلِيٍّ يَا عَلِيُّ مِنْ هٰذَا فَأَصِبْ فَإِنَّهُ

وسلم نے حضرت علی کو ای علی اِسمین سے لے اور کہا

أَوْفَقُ لَكَ * حَدَّثَنَا مَحْمُودُ

پھر بیشک یہہ بہت موافق ہی تجھکو حدیث کی ہمسے محمود

(ف ا) یعنی بیماری سے اُٹھے ہوا بھی طاقت نہین آنے پائی تمکو یہہ زیان کریگی

بْنُ غَيْلَانَ ثَنَا بِشْرُ بْنُ السَّرِيِّ عَنْ سُفْيٰنَ

ابن غیلان نے کہا حدیث کی ہم سے بشر ابن سری نے سفیان سے

عَنْ طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ عَائِشَةَ بِنْتِ طَلْحَةَ

اُسنے طلحہ ابن یحیی سے اُسنے عایشہ بنت طلحہ سے

عَنْ عَائِشَةَ اُمِّ الْمُؤْمِنِيْنَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

اُسنے عایشہ ام المومنین رضی اللہ عنہا سے

قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْتِيْنِيْ

کہا عایشہ نے کہ تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لاتے میرے

فَيَقُوْلُ اَعِنْدَكِ غَدَاءٌ

پاس اور فرماتے کچھ ہی تیرے پاس صبح کا کھانا

فَاَقُوْلُ لَا قَالَتْ فَيَقُوْلُ

پھر جو مین کہتی کہ نہین کہا عایشہ نے تو حضرت فرماتے

اِنِّيْ صَائِمٌ قَالَتْ

کہ بیشک مین روزہ دار ہون * ف * ۲ کہا عایشہ نے

فَاَتَانَا يَوْمًا فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

پھر تشریف لائے میرے یہان ایکروز تب مین نے کہا یا رسول اللہ

(ف ۲) یعنے جو صبح کا کھانا گھر مین نہ ہوتا تو حضرت روزے کی نیت کرلیتے

إنه أهديت لنا هدية قال وما هي قلت

بیشک کسی نے بھیجاہی ہمارے لئے ہدیہ فرمایا وہ کیاہی مین نے کہا

حيس قال أما إني أصبحت

مالیدہ زف ا فرمایا سن رکھو بیشک مین صبح کو ہوا تھا

صائما قال ثم أكل

روزہ دار کہا عایشہ نے پھر کھایا حضرت نے * ف ۲ *

* حدثنا عبد الله بن عبد الرحمن ثنا

* حدیث کی ہمسے عبداللہ ابن عبد الرحمن نے کہا حدیث کی ہمسے

عمر بن حفص بن غياث ثنا أبي

عمر ابن حفص ابن غیاث نے کہا حدیث کی مجھسے میرے باپ نے

عن محمد بن أبي يحيى الأسلمي عن يزيد

محمد ابن ابی یحییٰ اسلمی سے اُسنے یزید

بن أبي أمية الأعور عن يوسف بن عبد الله

ابن ابی امیہ اعور سے اُسنے یوسف ابن عبد اللہ

بن سلام قال رأيت النبي صلى الله عليه

ابن سلام سے اُسنے کہا دیکھا مین نے نبی صلی اللہ علیہ

(زف ا حیس ایک کھانا ہی کہ کھجور اور گھی اور اقط سے بناتے ہین اور کبھی کھجور اور گھی اور آٹے سے حلوا بناتے ہین اور کبھی روٹی مل کے مالیدہ بناتے ہین اُسیکو حیس کہتے ہین

(ف ۲ یعنے صبح کو روزے کی نیت حضرت نے کیا تھا پھر کھالیا تو معلوم ہوا کہ نفل کے روزے مین اختیار ہی چاہی پورا کرے چاہی افطار کرے مگر یہہ دوپہر کے پہلے ہی بعد دوپہر کے نہین

وسلم اخذ کسرة من خبز الشعیر فوضع علیها

وسلم کو کہ لیا ایک ٹکڑا جو کی روٹی کا اور رکھا اُسپر

تمرة ثم قال هذه ادام هذه فاکل

ایک کھجور تب فرمایا یہہ سالن ہی اِسکا اور کھایا

* حدثنا عبد الله بن عبد الرحمن ثنا

* حدیث کی ہمسے عبد الله ابن عبد الرحمن نے کہا حدیث کی ہمسے

سعید بن سلیمان عن عباد بن العوام عن

سعید ابن سلیمان نے عباد ابن عوام سے اُسنے

حمید عن انس بن مالك ان رسول الله

حمید سے اُسنے انس ابن مالک سے کہ بیشک رسول الله

صلی الله علیه وسلم کان یعجبه الثفل

صلی الله علیه وسلم تھے کہ خوش لگتا اُنکو ثفل (ف ۳)

قال عبد الله یعني ما بقي من الطعام

کہا عبد الله نے یعنی ثفل وہ چیز ہی کہ باقی رہے کھانے مین سے

* باب ما جاء في صفة وضوء

یہہ باب ہی اُن حدیثونکا جو آئی ہین بیان مین وضو کرنے

(ف ۳ ثفال کہتے ہین اُس کھانے کو جو باقی رہے ہانڈی یا رکابی مین اور تہہ نگی بھی ثفال ہی اور بھوسے نرم کو بھی ثفل کہتے ہین

رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ الطَّعَامِ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک کہانے کے (ف)

* حَدَّثَنَا اَحْمَدُ بْنُ مَنِيْعٍ ثَنَا اِسْمٰعِيْلُ

* حدیث کی ہمسے احمد ابن منیع نے کہا حدیث کی ہمسے اسمعیل

بْنُ اِبْرَاهِيْمَ عَنْ اَيُّوْبَ عَنِ ابْنِ اَبِي

ابن ابراہیم نے ایوب سے اُسنے ابن ابی

مُلَيْكَةَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا

ملیکہ سے اُسنے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

خَرَجَ مِنَ الْخَلَاءِ فَقُرِّبَ اِلَيْهِ الطَّعَامُ

نکلے پایخانہ سے پھر نزدیک کیا گیا اُنکی طرف کہا

فَقَالُوْا اَلَا نَاْتِيْكَ بِوَضُوْءٍ

تب صحابہ نے عرض کیا نہ لادین ہم آپ کو پانی وضو کیواسطے

قَالَ اِنَّمَا اُمِرْتُ بِالْوُضُوْءِ اِذَا قُمْتُ

فرمایا مجھکو نہین حکم ہوا وضو کا مگر جب کہڑا ہوں

(ف) اپنے کہانے کیوقت وضو کرتے تھے یا نہین اور وضو کے معنے ہاتھ دہونے کے بھی ہین

اَلَی الصَّلٰوۃ * حَدَّثَنَا سَعِیْدُ بْنُ
نماز کے واسطے * ف ۲ * حدیث کی ہمسے سعید ابن
عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الْمَخْزُومِي ثنا سُفْيَانُ بْنُ
عبد الرحمن مخزومی نے کہا حدیث کی ہمسے سفیان
عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ
ابن عیینہ نے عمرو ابن دینار سے اُسنے سعید ابن حویرث سے
عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ خَرَجَ
اُسنے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اُسنے کہا کہ نکلے
رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْغَائِطِ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پاخانہ سے
فَأُتِيَ بِطَعَامٍ فَقِيلَ لَهُ أَلَا تَتَوَضَّأُ
پھر لایا گیا کھانا تب لوگوں نے کہا اُنکو کیا وضو نہ کیجیے گا
فَقَالَ أَأُصَلِّي فَأَتَوَضَّأُ * حَدَّثَنَا
تب فرمایا کیا نماز پڑھتا ہوں جو وضو کروں * حدیث کی ہمسے
يَحْيَى بْنُ مُوسَى ثنا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ نُمَيْرٍ
یحیی ابن موسی نے کہا حدیث کی ہمسے عبد اللہ ابن نمیر نے

(ف ۲ حضرت کی عادت تھی کہ اکثر کھانا بے وضو کھاتے تھے اسواسطے صحابہ نے عرض کیا تب حضرت نے فرمادیا کہ وضو نماز کیواسطے فرض ہی کھانے کے واسطے نہیں مگر وضو کھانے کے واسطے مستحب ہی سو حضرت نے ترک کیا کہ لوگ جان لیوین کہ بے وضو کھانا درست ہی الحمد للہ دین مین آسانی ہی)

ثنا قيس بن الربيع ح و * حدثنا

کہا حدیث کی ہمسے قیس ابن ربیع نے اور حدیث کی ہمسے

قتيبة * ثنا عبد الكريم الجرجاني

قتیبہ نے کہا حدیث کی ہمسے عبد الکریم جرجانی نے

عن قيس بن الربيع عن ابي هاشم

قیس ابن ربیع سے اُسنے ابی ہاشم سے

عن زاذان عن سلمان قال

اُسنے زاذان سے اُسنے سلمان فارسی سے کہا

قرات في التورية ان بركة الطعام

پڑھا مین نے توریت مین کہ بیشک برکت کھانے کی

الوضوء بعده فذكرت ذلك للنبي

ہاتھ دھونا بعد کھانے کے ہی پھر ذکر کیا مین نے اسکا روبرو نبی

صلى الله عليه وسلم واخبرته بما قرات

صلی اللہ علیہ وسلم کے اور خبر دیا مین نے اُنکو جو کچھ پڑھا تھا

في التورية فقال رسول الله صلى الله

توریت مین تب فرمایا رسول اللہ صلی اللہ

عليه وسلم بركة الطعام الوضوء
عليه وسلم نے برکت کھانے کی ہی ہاتھ دہونا
قبله والوضوء بعده * باب
پہلے کھانے کے اور ہاتھ دہونا بعد کھانے کے * ف ایہ باب ہی
ماجاء في قول رسول الله صلى الله عليه
ان حدیثوں کا جو آئی ہیں قول میں رسول الله صلی الله علیه
وسلم قبل الطعام وبعد ما يفرغ
وسلم کے پہلے کھانیکے اور بعد فراغت ہونے
منه * حدثنا قتيبة بن سعيد
کھانے سے * ف ۲ * حدیث کی ہمسے قتیبه ابن سعید نے
ثنا ابن لهيعة عن يزيد بن ابي حبيب
کہا حدیث کی ہمسے ابن لہیعہ نے یزید ابن ابی حبیب سے اُسنے
عن راشد بن جندل اليافعي عن حبيب
راشد ابن جندل یافعی سے اُسنے حبیب
بن اوس عن ابي ايوب الانصاري قال
ابن اوس سے اُسنے ابی ایوب انصاری سے کہا

(ف ۱ کھانے کے پہلے ہاتھ دھونے مین کھانا زیادہ ہو جاتا ہی اور بعد کھانے کے دھونے مین قوت مین برکت ہوتی ہی اور بندگی کی قوت ہوتی ہی

(ف ۲ یعنے کھانے کے پہلے کیا کرتے تھے اور بعد کھانے کے کیا کرتے تھے

كُنَّا عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

تھے ہم نزدیک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے

يَوْمًا فَقَرَّبَ اِلَيْهِ طَعَامٌ فَلَمْ

ایکدن پھر نزدیک لایا گیا طرف آنکے کھانا سو نہ دیکھا مین نے

اَرَ طَعَامًا كَانَ اَعْظَمَ بَرَكَةً مِنْهُ

کوئی کھانا کہ ہو بہت زیادہ برکت مین اُس کھانے سے

اَوَّلَ مَا اَكَلْنَا وَلَا اَقَلَّ بَرَكَةً

جو ہمارے شروع کھانے مین تھی اور نہ بہت کم برکت مین

فِيْ اٰخِرِهٖ قُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ

جو آخر کھانے مین تھی کہا ہمنے یا رسول کسطرح ہی یہہ

هٰذَا قَالَ اِنَّا ذَكَرْنَا اسْمَ اللّٰهِ حِيْنَ

فرمایا بیشک ہمنے ذکر کیا نام اللہ کا جب

اَكَلْنَا ثُمَّ قَعَدَ مَنْ اَكَلَ وَلَمْ يُسَمِّ اللّٰهَ تَعَالٰى

کھانے لگے پھر بیٹھا وہ شخص کہ کھایا اور نہ نام لیا اللہ تعالے کا

فَاَكَلَ مَعَهُ الشَّيْطَانُ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ

سو کھایا اُسکے ساتھ شیطان نے * ن ٢ حدیث کی ہمسے یحی ابن

(ف ٢) اِس حدیث سے معلوم ہوا کہ کھانے کے پہلے بسم اللہ کہنا سنت ہی اور کھانے مین برکت ہوتی ہی اور بسم اللہ ترک کرنے سے شیطان ساتھ کھا لیتا ہی اور کھانا کم ہو جاتا ہی

موسي انبــــا ابوداود انبــــا هشـــام

موسیٰ نے کہا خبر دی ہمکو ابو داود نے کہا خبر دی ہمکو ہشام

الدستوائي عن بديلِ ن العقيـــلي عن

دستوائی نے بدیل عقیلی سے اُسنے

عبد الله بن عبيد الله ابن عميـــر عن

عبد الله ابن عبید الله ابن عمیر سے اُسنے

امِ كلثوم عن عـائشة رضي الله عنهمـــا

ام کلثوم سے اُسنے عایشہ رضی الله عنہما سے

قـــالت قـــال رسول الله

کہا کہ فرمایا رسول الله

صلّى الله عليه وسلّم اذا اكل احدكــم

صلی الله علیہ وسلم نے جب کھاوے کوئی تم مین پھر

فنسي ان يذكر الله تعالى على طعامه فليقل

بھول جاوے نام لینا الله تعالیٰ کا اپنے کھاتے وقت پھر چاہیئے

بسم الله اوله واخره * حدثنـــا

کہ کہے بسم الله اوله وآخره * ف * حدیث کی ہمسے

(ف) اِسکے یہہ معنے کہ بسم الله کہتا ہون مین پہلے جو بھول گیا اُسکے بدلے اور اب آخر مین جو یاد آیا اِس وقت بھی کہتا ہون

عَبْدُ اللهِ بْنُ الصَّبَّاحِ الْهَاشِمِيُّ الْبَصْرِيُّ اَنْبَأَ

عبد الله ابن صباح ہاشمی بصری نے کہا خبر دی ہمکو

عَبْدُ الْاَعْلٰى عَنْ مَعْمَرٍ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ

عبد الاعلیٰ نے معمر سے اُسنے ہشام ابن عروہ سے

عَنْ اَبِيهِ عَنْ عُمَرَ بْنِ اَبِي سَلَمَةَ اَنَّهُ

اُسنے اپنے باپ سے اُسنے عمر ابن ابی سلمہ سے کہ بیشک

دَخَلَ عَلٰى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

وہ آیا پاس رسول الله صلی الله علیہ وسلم کے

وَعِنْدَهُ طَعَامٌ فَقَالَ اُدْنُ

اور حال یہہ کہ پاس حضرت کے کھانا تھا تب فرمایا نزدیک ہو

يَا بُنَيَّ فَسَمِّ اللهَ تَعَالٰى وَكُلْ بِيَمِيْنِكَ

ای بچے میرے پھر نام لے الله تعالی کا اور کھا اپنے داہنے ہاتھ سے

وَكُلْ مِمَّا يَلِيْكَ

اور کھا اُس طرف سے جو پاس ہی تیرے *ف ۲*

*حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ غَيْلَانَ اَنْبَأَ اَبُو اَحْمَدَ

*حدیث کہی ہمسے محمود ابن غیلان نے کہا خبر دی ہمکو ابو احمد

(ف ۲) اِس حدیث سے مستحب ہوا کھانے پر بسم الله کہنا اور داہنے ہاتھ سے کھانا اور اپنے آگے سے کھانا دوسرے کے آگے سے نہ کھاوے مگر میوہ جسطرح کہ کھجور وغیرہ ہی سب طرف سے کھانا درست ہی اُسکا ذکر دوسری حدیث میں آیا ہی

الزُّبَيرِيُّ ثنا سُفيٰنُ الثَّوريُّ عَن اَبِي هاشِمٍ

زبیری نے کہا حدیث کی ہمسے سفیان ثوری نے ابی ہاشم سے

عَن اسمٰعيلَ بنِ رِياحٍ عَن رِياحِ بنِ عبيدةٍ

اُسنے اسمعیل ابن رباح سے اُسنے رباح ابن عبیدہ سے

عن ابي سعيد ن الخدري قال كان رسول الله

اُسنے ابی سعید خدری سے کہا تھے رسول اللہ

صَلّى اللهُ عليهِ وسلَّم اذا فرغ من طعامه

صلی اللہ علیہ وسلم جب فراغت کرتے اپنے کھانے سے

قَال الحمدُ لله الَّذي اطعمنا و

کہتے سب تعریف اللہ کے واسطے ہی جسنے کھانا یا ہمکو

سقانا وجعلنا مسلمين * حدثنا محمد بن

اور پلایا ہمکو اور کیا ہمکو مسلمان * حدیث کی ہمسے محمد ابن

بشار انبا يحيى بن سعيد انبا

بشار نے کہا خبر دی ہمکو یحیی ابن سعید نے کہا خبر دی ہمکو

ثور بن يزيد ثنا خالد بن معدان عن

ثور ابن یزید نے کہا حدیث کی ہمسے خالد ابن معدان نے

أَبِي أُمَامَةَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ
ابی امامہ سے کہا کہ تھے رسول اللہ صلی اللہ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رُفِعَتِ الْمَائِدَةُ مِنْ بَيْنِ
علیہ وسلم جب اٹھایا جاتا دستر خوان سامھنے انکے سے
يَدَيْهِ يَقُولُ الْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا
کہتے سب شکر اور تعریف واسطے اللہ کے ایسا شکر
كَثِيرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيهِ غَيْرَ
کہ بہت اور پاکیزہ اور برکت کئی گئی اسمین نہ رخصت
مُوَدَّعٍ وَلَا مُسْتَغْنًى عَنْهُ رَبَّنَا
کیا گیا اور نہ بے پروائی کی گئی اسے ای پالنے والے ہمارے (ف)
* حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ أَبَانَ ثَنَا وَكِيعٌ
* حدیث کی ہمسے ابو بکر محمد ابن ابان نے کہا حدیث کی ہمسے وکیع نے
عَنْ هِشَامٍ الدَّسْتُوَائِيِّ عَنْ بُدَيْلِ بْنِ مَيْسَرَةَ
ہشام دستوائی سے اسنے بدیل ابن میسرہ
الْعُقَيْلِيِّ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ عُبَيْدِ بْنِ عُمَيْرٍ
عقیلی سے اسنے عبد اللہ ابن عبید ابن عمیر سے

(ف یعنے شکر بہت کرون کبھی شکر جدا نہو مجھسے اور نہ مین شکر کرنے سے بے پروائی کرون بلکہ شکر بالمبالغہ کیا کرون باقی اس مقام مین سوال ہی کہ

عَنْ اُمِّ كُلْثُوْمٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

اُسنے ام کلثوم سے اُسنے عایشہ رضی اللہ عنہا سے

قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْكُلُ

کہا کہ تھے نبی صلی اللہ علیہ و سلم کہاتے

الطَّعَامَ فِي سِتَّةٍ مِنْ اَصْحَابِهِ فَجَاءَ

کہانا چھہ آدمی کے ساتھہ اپنے یاردن مین سے پھر آیا

اَعْرَابِيٌّ فَاَكَلَهُ بِلُقْمَتَيْنِ فَقَالَ

ایک گوئین کاآدمی اور کھالیا وہ کہانا دو لقمہ مین تب فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ سَمَّى

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر بسم اللہ کہتا

لَكَفَاكُمْ * حَدَّثَنَا

تو بیشک کفایت کرتا یہہ کہانا تم سبکو * حدیث کی ہمسے

هَنَّادٌ وَمَحْمُوْدُ بْنُ غَيْلَانَ قَالَا حَدَّثَنَا

ہناد اور محمود ابن غیلان نے دونونے کہا حدیث کی ہمسے

اَبُوْ اُسَامَةَ عَنْ زَكَرِيَّا بْنِ اَبِي زَائِدَةَ عَنْ

ابو اسامہ نے ذکریا ابن ابی زائدہ سے اُسنے

مائدہ کے معنے چوکی سمجھے تو انس کی روایت مے جو اوپر لزرچکی کہ حضرت نے چوکی پر نہین کہایا خلاف ہوتا ہی سو اُسکا جواب یہہ ہی کہ انس نے اپنے علم موافق جو معلوم تھا بیان کیا اور دوسرے یہہ کہ چوکی پر حضرت کا نکہانا بہت وقت مین تھا کبھی کسی وقت کھا لیا ہوگا کہ چوکی پر کھانا درست ہوجاوے یا مائدہ کے معنے دسترخوان سمجھو جیسا کہ شرح شمایل مین لکہا

سَعِيد بن أبي بردة عن أنس بن مالك
سعيد ابن ابی بردہ سے اُسنے انس ابن مالک سے
قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم إن
کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیشک
الله ليرضى عن العبد أن يأكل الأكلة
اللہ راضی ہوتا ہی بندے سے کہ کھاوے ایک لقمہ
أو يشرب الشربة فيحمده عليها
یا پیوے ایک گھونٹ پھر شکر کرے اُسکا اُسپر

*باب ما جاء في قدح رسول الله
* یہہ باب ہی اُنحدیثونکا جو آئی ہیں بیچ پیالے رسول اللہ
صلى الله عليه وسلم حدثنا الحسين بن الاسود
صلی اللہ علیہ وسلم کے (حدیث کہی) ہمسے حسین ابن اسود
البغدادي ثنا عمرو بن محمد ثنا
بغدادی نے کہا حدیث کہی ہمسے عمرو ابن محمد نے کہا حدیث کہی ہمسے
عيسى بن طهمان عن ثابت قال اخرج
عیسی ابن طہمان نے اُسنے ثابت سے اُسنے کہا نکالا

یعنی کہ مائدہ نرم
اُلپر یکا وہ دستر خوان
اور قاموس مین
مائدہ کے معنے
کھانا لکھا ہی اب
دونو روایت
کی موافقت ہو
گئی

إلينا أنس بن مالك قدح خشب غليظا مضببا

ہمارے دکھایا کو انس ابن مالک نے پیالا لکڑی کا موٹا میخ مارا ہوا

بحديد فقال يا ثابت هذا قدح رسول الله

لوہے کی تب کہا ای ثابت یہ پیالہ ہی رسول اللہ

صلى الله عليه وسلم * حدثنا عبد الله

صلی اللہ علیہ وسلم کا * حدیث کہی ہمسے عبد اللہ

بن عبد الرحمن انبأنا عمرو بن عاصم

ابن عبد الرحمن نے کہا خبر دی ہمکو عمرو ابن عاصم نے

ثنا حماد بن سلمة انبأنا حميد و

کہا حدیث کہی ہمسے حماد ابن سلمہ نے کہا خبر دی ہمکو حمید اور

ثابت عن أنس قال لقد سقيت

ثابت نے انس سے انس نے کہا بیشک پلایا مین نے

رسول الله صلى الله عليه وسلم بهذا القدح

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس پیالے مین

الشراب كله الماء والنبيذ والعسل

پینے کی چیزین سب پانی اور نبید اور شہد

وَاللَّبَنِ * بَابُ مَا جَآءَ فِي

اور دودھ * ف ا* یہہ باب ہی اُن حدیثون کا جو آئی ہین

صِفَةِ فَاكِهَةِ رَسُولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم

بیان مین میوہ کھانے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے

* حَدَّثَنَا اِسْمٰعِيلُ بْنُ مُوسَى الْفَزَارِيُّ

* حدیث کی ہمسے اسمعیل ابن موسی فزاری نے

اَنْبَأَ اِبْرٰهِيمُ بْنُ سَعْدٍ عَنْ اَبِيهِ عَنْ

کہا خبر دی ہمکو ابراہیم ابن سعد نے اپنے باپ سے اُسنے

عَبْدِ اللهِ بْنِ جَعْفَرٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ

عبد اللہ ابن جعفر سے کہا کہ تھے نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْكُلُ الْقِثَّاءَ بِالرُّطَبِ * حَدَّثَنَا

علیہ وسلم کھاتے ککڑی تازی کھجور کے ساتھ * حدیث کی ہمنے

عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِ اللهِ الْخُزَاعِيُّ الْبَصْرِيُّ ثَنَا

عبدہ ابن عبد اللہ خزاعی بصری نے کہا حدیث کہی ہمسے

مُعَاوِيَةُ بْنُ هِشَامٍ عَنْ سُفْيٰنَ عَنْ هِشَامِ

معاویہ ابن ہشام نے سفیان سے اُسنے ہشام

(ف ا نبیذ کہتے ہین جو خرما یا انگور پانی مین بھگا دیتے ہین اُسی کا شربت پیتے ہین)

بن عروة عن ابيه عن عائشة رضى الله

ابن عروہ سے اُسنے اپنے باپ سے اُسنے عایشہ رضی الله

عنها ان النبى صلى الله عليه وسلم كان

عنہا سے کہ بیشک نبی صلی الله علیہ وسلم تھے

ياكل البطيخ بالرطب * حدثنا

کھاتے خربوزہ تازی کھجوروںکے ساتھ * حدیث کی ہمسے

ابرهيم بن يعقوب انبا وهب بن

ابراہیم ابن یعقوب نے کہا خبردی ہمکو وہب ابن

جرير ثنا ابي قال سمعت

جریر نے کہا حدیث کی مجھسے میرے باپ نے اُسنے کہا سنا مین نے

حميدا يقول او قال حدثني

حمید کو وہ کہتے تھے یا کہا جریر نے کہ حدیث کی مجھسے

حميد قال وهب وكان صديقا

حمید نے کہا وہب نے اور تھے حمید سچے دوست

له عن انس بن مالك قال رايت

وہب کے اُنھون نے سنا انس ابن مالک سے کہا کہ دیکھا مین نے

رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَجْمَعُ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم کو ایکٹھا کرتے

بَيْنَ الْخِرْبِزِ وَالرُّطَبِ * حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ

کھاتے تھے خربوزہ اور تازی کھجوریں * حدیث کی ہم سے محمد ابن

يَحْيىٰ ثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ الرَّمْلِيُّ اَنْبَأَ

یحییٰ نے کہا حدیث کی ہم سے محمد ابن عبد العزیز رملی نے کہا خبر دی ہمکو

عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يَزِيدَ بْنِ الصَّلْتِ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ

عبد اللہ ابن یزید ابن صلت نے محمد ابن

اِسْحٰقَ عَنْ يَزِيدَ بْنِ رُومَانَ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ

اسحاق سے اُسنے یزید ابن رومان سے اُسنے عروہ سے اُسنے

عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ بیشک نبی صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ اَكَلَ الْبِطِّيخَ بِالرُّطَبِ

وسلم نے کھایا خربوزہ تازی کھجوروں کے ساتھ

* حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ

* حدیث کی ہمسے قتیبہ ابن سعید نے اُسنے مالک ابن انس سے

م وثنا اسحق بن موسی ثنا معن

اور حدیث کی ہمسے اسحق ابن موسی نے کہا حدیث کی ہمسے معن نے

ثنا مالك عن سهيل بن ابي

کہا حدیث کی ہمسے مالک نے اُسنے سہیل ابن ابی

صالح عن ابيه عن ابي هريرة

صالح سے اُسنے اپنے باپ سے اُسنے ابو ہریرہ سے

قال كان الناس اذا راوا اول الثمر

کہا کہ تھے آدمی لوگ جب دیکھتے پہلا پھل میوے کا

جاءوا به الى النبي صلى الله عليه وسلم

لاتے اُسکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس (ف ا)

فاذا اخذه رسول الله صلى الله عليه وسلم

پھر جب لیتے اُسکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

قال اللهم بارك لنا في ثمارنا

کہتے یا الہی برکت دے ہمکو ہمارے میوون میں

وبارك لنا في مدينتنا وبارك لنا في

اور برکت دے ہمکو ہمارے شہر مین اور برکت دے ہمکو

(ف ا) اسواسطے کہ حضرت کو اللہ تعالے نے تمام مخلوقات سے افضل پیدا کیا ہی جو روزی اللہ بخشے تو پہلے آسکے پانے کے لایق حضرت ہیں اور پہلے اُنکے ہاتھ مین جانے سے ہمکو برکت ہوگی،

صاعنا وفي مدنا اللهم ان ابرهيم

ہماری صاع مین اور ہمارے مد مین (ف یا الہی بیشک ابراہیم

عبدك وخليلك ونبيك و

تیرا بندہ اور تیرا خالص دوست اور تیرا نبی ہی اور

اني عبدك ونبيك وانه

بیشک مین بندہ تیرا اور نبی تیرا ہون اور بیشک اُسنے

دعاك لمكة واني ادعوك

دعا کی تجھسے واسطے مکہ کے اور بیشک مین دعا مانگتا ہون تجھسے

للمدينة بمثل ما دعاك به

واسطے مدینہ کے مثل اُسکے جو اُسنے دعا کی تجھسے ساتھہ اُسکے

لمكة ومثله معه قال ثم يدعو

واسطے مکہ کے اور مثل اُسکے اور اُسکے ساتھہ ف) کہا ابوہریرہ نے پھر بلاتے

اصغر وليد يراه فيعطيه ذلك

بہت چھوتے لڑکون مین سے جسکو دیکھتے پھر دیتے اُسکو وہ

الثمر* حدثنا محمد بن حميد الرازي انبا

میوہ * حدیث کی ہمسے محمد ابن حمید رازی نے کہا خبر دی ہمکو

(ف ۲ صاع ایک پیمانہ ہی اور مد اُسکا پاو ہی

(ف یعنی مین دعا مانگتا ہون تجھسے کہ مکہ کے دوچند برابر برکت مدینہ کو واسطے دے

ابراهيم بن المختار عن محمد بن اسحق عن

ابراہیم ابن مختار نے محمد ابن اسحاق سے اُسنے

ابي عبيدة عن محمد بن عمار بن ياسر

ابی عبیدہ سے اُسنے محمد ابن عمار ابن یاسر سے

عن الربيع بنت معوذ بن عفراء قالت

اُسنے ربیع بنت معوذ ابن عفراء سے اُسنے کہا

بعثني معاذ بن عفراء بقناع من

کہ بھیجا مجھکو معاذ ابن عفراء نے ساتھ ایک طباق کے اُسمین

رطب وعليه اجر من قثاء زغب

تازی کھجورین اور اسکے اوپر بتیان ککڑی کی رونوالی دھری ہوی

وكان النبي صلي الله عليه وسلم يحب القثاء

اور تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم دوست رکھتے ککڑی کو

فاتيته به وعنده حلية

پھر لائی مین حضرت کے پاس اُسکو اور پاس حضرت کے زیور تھا

قد قدمت عليه من البحرين فملاء

کہ بیشک آیا تھا حضرت کا پاس بحرین سے پھر بھر لیا حضرت نے

يده منها فـــأعطانيـــه

اپنا ہاتھ اُسمین سے اور دیا مجھکو وہ زیور (ف ۲)

حـــدثنا علي بن حجر انبا شريك عن

حدیث کی ہمسے علی ابن حجر نے کہا حدیث کی ہمسے شریک نے اُسنے سنا

عبد الله بن محمد بن عقيل عن الربيع بنت

عبد اللہ ابن محمد ابن عقیل سے اُسنے سنا ربیع بنت

معوذ بن عفراء قالت اتيت النبي صلى الله

معوذ ابن عفرا سے اُسنے کہا کہ لائی مین نبی صلی اللہ

عليه وسلم بقنــــاع من رطب واجر

علیہ وسلم کے پاس ایک طباق تازی کھجورین اور ککڑیان کی بتیا

زغب فاعطاني ملء كفه حليا او قالت ذهبا

روئوالی تب دیا مجھکو اپنے بھر ہاتھ زیور یا کہا کہ سونا

بـــاب مـــاجـــاء في صفة شراب

یہ باب ہی آن حدیثونکا جو آئی ہین بیان مین پینے کی چیزین

رسول الله صلى الله عليه وسلم حدثنا ابن

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حدیث کی ہمسے ابن

(ف ۲) اجری ہمزہ مفتوح جیم ساکن رای مکسور یای ساکن جمع جرو کی ہی جیم مکسور رای ساکن اور آخرمین واو اسکے معنے چھوٹی چیزین اور یہان معنے ہین چھوٹی ککڑی کے ہندی میں اُسکو ککڑی کی بتیا کہتے ہین یا گرگئی آجرھوا

أَبِي عُمَرَ أَنبَا سُفيَانُ عَن مَعمَرٍ عَنِ الزُّهرِي

ابی عمر نے کہا خبر دی ہمکو سفیان نے معمر سے اُنہنے زہری سے

عَن عُروَةَ عَن عَائِشَةَ رَضِيَ اللهُ عَنهَا قَالَت

اُسنے عروہ سے اُسنے عایشہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ

كَانَ أَحَبُّ الشَّرَابِ إِلَى رَسُولِ اللهِ

تھی بہت پیاری پینے کی چیزون مین نزدیک رسول اللہ

صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ الحُلوَ البَارِدَ * حَدَّثَنَا

صلی اللہ علیہ وسلم کے میٹھی ٹھنڈی چیز * حدیث کی ہمسے

أَحمَدُ بنُ مَنِيعٍ أَنَا إِسمَعِيلُ بنُ إِبرَاهِيمَ

احمد ابن منیع نے کہا خبر دی ہمکو اسمعیل ابن ابراہیم نے

ثَنَا عَلِيُّ بنُ زَيدٍ عَن عُمَرَ هُوَ ابنُ أَبِي

کہا حدیث کی ہمسے علی ابن زید نے عمر سے وہی ابن ابی

حَرمَلَةَ عَنِ ابنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنهُمَا قَالَ

حرملہ ہی اُسنے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا

دَخَلتُ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيهِ وَسَلَّمَ

آیا میں ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے

